# دلوں کی اصلاح

تالیف

خالد بن عبداللہ بن محمد المصلح

ترجمہ

ابوفیصل سمیع اللہ

نظر ثانی

مشتاق احمد کریمی



ناشر

مکتب دعوت وتوعیۃ الجالیات ربوہ، ریاض، سعودی عرب

# فہرست عناوین


| نمبر شمار | موضوعات کتاب | صفحہ نمبر |
|---|---|---|
| ۱۔ | پیش لفظ از مشتاق احمد کریمی | ۳ |
| ۲۔ | مقدمہ از مولف: دلوں کی پاکیزگی کیوں؟ اور اس کی اہمیت | ۴ |
| ۳۔ | آفتیں جو دلوں کو فاسد کر دیتی ہیں | ۲۴ |
| ۴۔ | پہلی آفت: اللہ تعالیٰ کے ساتھ شرک کرنا | ۲۵ |
| ۵۔ | دوسری آفت: بدعت اور مخالفتِ سنت | ۲۷ |
| ۶۔ | تیسری آفت: اتباعِ شہوات اور معاصی میں واقع ہونا | ۲۸ |
| ۷۔ | چوتھی آفت: شک وشبہات میں گرفتار رہونا | ۳۶ |
| ۸۔ | پانچویں آفت: غفلت کا شکار رہونا | ۴۰ |
| ۹۔ | دلوں کی پاکیزگی وطہارت کیسے ہوتی ہے؟ | ۴۱ |
| ۱۰۔ | پہلی دوا: قرآن کریم | ۴۳ |
| ۱۱۔ | دوسری دوا: بندے کی اللہ تعالیٰ سے محبت | ۴۵ |
| ۱۲۔ | تیسری دوا: اللہ تعالیٰ کا ذکر | ۴۸ |
| ۱۳۔ | چوتھی دوا: سچی توبہ اور کثرتِ استغفار | ۵۱ |
| ۱۴۔ | پانچویں دوا: اللہ تعالیٰ سے بکثرت دعا وسوال کرنا | ۵۴ |
| ۱۵۔ | چھٹی دوا: آخرت کی بکثرت یاد کرنا | ۵۵ |
| ۱۶۔ | ساتویں دوا: سلف صالحین کی سیرتوں کا مطالعہ کرنا | ۵۶ |
| ۱۷۔ | آٹھویں دوا: نیک لوگوں اور اللہ والوں کی صحبت اختیار کرنا | ۵۷ |

# پیشِ لفظ

## اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ وَ كَفىٰ وَسَلَامٌ عَلىٰ عِبَادِهِ الَّذِيْنَ اصْطَفىٰ وَبَعْدُ:

آدمی کے دل کا معاملہ نہایت ہی اہم ہے، فرمانِ رسول ﷺ کے مطابق یہ اللہ تعالیٰ کے دو انگلیوں کے مابین ہوتا ہے اور اس کی مشیت جب جس کے لئے جیسی ہوتی ہے اسی حساب سے پلٹ دیتا ہے۔ کب کس کے لئے اللہ تعالیٰ کی مشیت بدل جائے اور اس کے سارے نیک اعمال اور کئے کرائے پر پانی پھر جائے، کچھ بھی ضمانت نہیں۔ اسی سبب سے نبی کریم ﷺ کی اقتدا میں سلف صالحین ہمیشہ **"يَا مُقَلِّبَ الْقُلُوْبِ ثَبِّتْ قَلْبِيْ عَلىٰ دِيْنِكَ"** دعا مانگا کرتے تھے کہ "اے دلوں کے پلٹنے والے! میرے قلب کو اپنے دین پر ثابت قدم رکھ"۔

پیارے بھائیو! زیر نظر کتاب عربی کتاب "صلاح القلوب" کا سلیس اردو ترجمہ ہے، جس میں دلوں پر وارد ہونے والے آفات وخطرات کا تفصیلی جائزہ لیا گیا ہے، ان خطرات میں شرک، بدعت، اتباع شہوات، شبہات وغفلت کا شکار ہونا قابل ذکر ہیں۔ ساتھ ہی ان آفات وخطرات کے دوا وعلاج کے نسخے بھی تجویز کئے گئے ہیں، جن میں قرآن کریم، اللہ سے محبت، ذکر الٰہی، توبہ واستغفار، اللہ سے دعا وفریاد، آخرت کی یاد، سلف صالحین کی سیرتوں کا مطالعہ اور نیک وصالح لوگوں کی صحبت ورفاقت قابل ذکر ہیں۔

اس گراں قدر کتاب کا ترجمہ شائع کرتے ہوئے ہم مولف کا شکریہ اور مسرت کا اظہار کرتے ہیں اور اللہ تعالیٰ سے دعا گو ہیں کہ وہ ہماری اس کاوش کو قبول فرمائے، اس سے مسلمان بھائیوں کو نفع پہنچائے اور مولف ومترجم اور مصحح کے ساتھ ساتھ ہماری آخرت کی نجات کا ذریعہ بنائے، آمین۔ **انہ سمیع مجیب وصلی اللہ علی نبینا محمد وعلی آلہ وصحبہ اجمعین**

طالب دعا/ **مشتاق احمد کریمی**

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# مقدمہ از مؤلف

بیشک ہر طرح کی تعریف اللہ کے لئے ہے، ہم اسی کی تعریف کرتے ہیں اور اُسی سے مدد طلب کرتے ہیں، اور اسی سے مغفرت طلب کرتے ہیں، اور ہم اپنے نفسوں کے تمام شر اور اپنے اعمال کی تمام برائیوں سے اللہ کی پناہ چاہتے ہیں، جسے اللہ تعالیٰ ہدایت دے دے، اسے کوئی گمراہ کرنے والا نہیں، اور جسے گمراہ کر دے، اسے کوئی ہدایت دینے والا نہیں۔

اور میں گواہی دیتا ہوں کہ نہیں ہے کوئی معبودِ حقیقی مگر صرف اللہ وہ اکیلا ہے اس کا کوئی شریک نہیں، اور میں گواہی دیتا ہوں کہ بیشک محمد ﷺ اس کے بندے اور اس کے رسول ہیں، اور اس کے برگزیدہ اور اس کے خلیل ہیں، مخلوق میں سے سب سے افضل ہیں۔ اللہ تعالیٰ نے آپ کو ہدایت اور دین حق کے ساتھ قیامت سے پہلے بشیر ونذیر بنا کر بھیجا ہے۔ آپ ﷺ نے اللہ کا پیغام پہنچا دیا اور امانت کا حق ادا کر دیا، اور امت کے ساتھ خیر خواہی کی، اور آپ ﷺ نے اللہ کے لئے جہاد کا پورا حق ادا کر دیا، یہاں تک کہ آپ ﷺ کو موت آئی اور آپ اسی پر قائم و دائم تھے، پس اللہ کی رحمتیں نازل ہوں آپ پر اور آپ کے آل واصحاب پر اور ان لوگوں پر جنھوں نے احسان کے ساتھ آپ کی سنتوں کی اتباع کی قیامت کے دن تک۔ اما بعد:

وقتِ حاضر میں اکثر لوگوں کے حالات پر نظر رکھنے والا جب نظر ڈالتا ہے تو وہ ایک تعجب خیز چیز دیکھتا ہے۔ وہ دیکھتا ہے کہ حسنِ ظاہر کو مختلف انواع واقسام کی تزیین

وآرائش کی چیزوں سے خوشنما دیدہ زیب اور مزین کرنے میں بڑا خاص اہتمام ہے۔اورنفس الوقت ساتھ ہی یہ بھی دیکھتا ہے کہ باطنی امور( دلوں ) کوسنوارنے اور ان کی اصلاح کرنے سے مکمل بےاعتنائی اورسراپاغفلت ہے۔دلوں اور باطنی امور کی اصلاح سے کلیۃً منہ موڑ کر پوری غفلت برتتے ہوئے کتنے سارے اوقات اور تمام کوششوں وطاقتوں کومحض ظاہرکوسنوارنے اورحسین بنانے میں صرف کرتے ہیں۔

یہاں تک کہ بہت سارےلوگوں کامقصدِ حیات صرف یہی ہے کہ وہ اپنے ظاہری حصوں کو پرکشش ، اورمنظر جمالی بنانے اورحسن کےنکھارنے میں دلچسپی رکھتے ہیں، ایسے ہی لوگوں کے بارے میں اللہ جلّ وعلا کا وہ فرمان صادق آتا ہے جومنافقین کےاوصاف بیان کرتے ہوئے فرمایاہے:

**﴿وَاِذَا رَاَیْتَهُمْ تُعْجِبُکَ اَجْسَامُهُمْ وَاِنْ یَقُولُوا تَسْمَعْ لِقَولِهِمْ کَاَنَّهُمْ خُشُبٌ مُّسَنَّدَةٌ یَحْسَبُونَ کُلَّ صَیْحَةٍ عَلَیْهِمْ هُمُ الْعُدُوُّ فَاحْذَرْهُمْ قَاتَلَهُمُ اللّٰهُ اَنّٰی یُؤْفَکُونَ﴾ (سورة المنافقون: ۴)**

ترجمہ: جب آپ انہیں دیکھ لیں تو ان کے جسم آپ کوخوشنما معلوم ہوں، یہ جب باتیں کرنے لگیں تو آپ ان کی باتوں پر (اپنا) کان لگائیں گویا کہ یہ لکڑیاں ہیں دیوار کےسہارے سے لگائی ہوئیں، ہر( سخت ) آواز کواپنے خلاف سمجھتے ہیں، یہی حقیقی دشمن ہیں ان سے بچو، اللہ انہیں غارت کرے، کہاں سے پھرے جاتے ہیں۔

تو یہ اس قوم کا حال ہے جس کی ظاہری شکل وشباہت بڑی خوبصورت ہے،

اور جن کے اقوال رجھانے والے اور فریفتہ کرنے والے ہیں ، یہ سب کچھ ہوتے ہوئے بھی یہ چیزیں انہیں دیوار کے سہارے لگی ہوئی لکڑیوں سے ٹیک لگانے کے دائرے سے باہر نہیں نکال سکیں ، جن کے اندر کوئی نفع نہیں ، چنانچہ یہ ایسے مناظر ہیں جن کی کوئی حقیقت نہیں اور یہ ایسے جسم ہیں جن میں ذرا بھی عقل نہیں ، یہ ہے وہ گھٹیا حالت جسے بندۂ مومن اپنے نفس کے لئے کبھی بھی پسند نہیں کرتا ، بلکہ بندۂ مومن کا ایمان اس وقت تک مکمل و درست ہوسکتا ہے جب تک اپنے باطن کی اصلاح اور اپنے دل کو پاکیزہ وطاہر نہ بنالے ۔

پس ظاہری حسن و جمال بندے کو کوئی فائدہ نہیں پہنچا سکتے ، اگر اس کا باطن اور قلب فاسد اور قبیح ہے ۔ ایسے لوگ جنہیں انکی حسین شباہت اور ظاہری حسن نے دھوکے میں ڈال رکھا ہے وہ سمجھتے ہیں کہ انکے ساتھ آخرت کا انجام بھی حسین وبہترین ہوگا ، انکے اس حسن ظن کی تردید کرتے ہوئے اللہ جلّ وعلا نے ارشاد فرمایا ہے :

﴿وَكَمْ اَهْلَكْنَا قَبْلَهُمْ مِنْ قَرْنٍ هُمْ اَحْسَنُ اَثَاثاً وَّرِئْياً﴾ (مریم: ۷۴)

ترجمہ: ہم تو ان سے پہلے بہت سی جماعتوں کو غارت کر چکے ہیں جو ساز وسامان اور نام وغرور میں ان سے بڑھ کر تھیں ۔

اللہ سبحانہ وتعالیٰ نے خبر دی ہے کہ اس نے اس سے پہلے بہت ساری قوموں کو ہلاک وبرباد کر دیا ہے جو کہ حسین وجمیل شکلوں والے ، کافی دولت وثروت والے اور نہایت دیدہ زیب رعنائی والے تھے کہ انہیں یہ ساری چیزیں جن سے وہ لطف

اندوز ہورہے تھے اللہ سبحانہ وتعالیٰ کے عذاب سے بچا نہ سکیں:

**﴿اَفَلَمْ يَسِيْرُوا فِي الْاَرْضِ فَيَنْظُرُوا كَيْفَ كَانَ عَاقِبَةُ الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِهِمْ كَانُوا اَكْثَرَ مِنْهُمْ وَاَشَدَّ قُوَّةً وَّاٰثَاراً فِيْ الْاَرْضِ فَمَآ اَغْنٰى عَنْهُمْ مَّا كَانُوا يَكْسِبُوْنَ﴾ غافر: ٨٢)**

ترجمہ: کیا انہوں نے زمین میں چل پھر کر اپنے سے پہلوں کا انجام نہیں دیکھا جو ان سے تعداد میں زیادہ تھے قوت میں سخت اور زمین میں بہت ساری یادگاریں چھوڑیں تھیں ان کے کیئے کاموں نے انہیں کچھ بھی فائدہ نہ پہنچایا۔

معلوم ہوا باطن کا حسن و جمال اور دل کا صحیح وسلامت ہونا ہی وہ اصل اور اساس ہے جس پر اس دنیا کی کامیابی اور آخرت میں یومِ معاد کی فلاح ونجات کی بنیاد رکھی جاتی ہے، اللہ سبحانہ وتعالیٰ کا فرمان ہے:

**﴿يٰبَنِيْ آدَمَ قَدْ اَنْزَلْنَا عَلَيْكُمْ لِبَاساً يُّوَارِيْ سَوْاٰتِكُمْ وَرِيْشاً وَلِبَاسُ التَّقْوٰى ذٰلِكَ خَيْرٌ ذٰلِكَ مِنْ اٰيٰتِ اللّٰهِ لَعَلَّهُمْ يَذَّكَّرُوْنَ﴾ (الاعراف: ٢٦)**

ترجمہ: اے آدم علیہ السلام کی اولاد ہم نے تمہارے لئے لباس پیدا کیا جو تمہاری شرمگاہوں کو بھی چھپاتا ہے اور موجب زینت بھی ہے اور تقویٰ کا لباس، یہ اس سے بڑھ کر ہے، یہ اللہ تعالیٰ کی نشانیوں میں سے ہے تاکہ یہ لوگ یاد رکھیں۔

اللہ جل شانہ نے یہ بالکل واضح کردیا ہے کہ تقویٰ کا لباس اور زینتِ تقویٰ یہ ظاہری جمال اور لباس فاخرہ وغیرہ سے کہیں بڑھ کر اچھا اور بہتر ہے۔ لہٰذا کسی بھی

بندہ کیلئے لباسِ تقویٰ اور اس سے مزین اور مرصع ہونا اس وقت تک ممکن ہی نہیں ہے جب تک کہ وہ صحیح طور پر اپنے قلب کی اصلاح اُسے پاکیزہ اور طاہر وصاف ستھرا نہ بنالے، کیونکہ تقویٰ کا اصلی ٹھکانہ دل ہے جیسا کہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد مبارک ہے:

**﴿ذٰلِکَ وَمَنْ یُّعَظِّمْ شَعَآئِرِ اللّٰہِ فَاِنَّھَا مِنْ تَقْوَی الْقُلُوبِ﴾ (الحج: ۳۲)**

ترجمہ: یہ سن لیا اب اور سنو! اللہ کی نشانیوں کی جو عزت وحرمت کرے اس کے دل کی پرہیز گاری کی وجہ سے یہ ہے۔(یعنی یہ دل کے ان افعال سے تعلق رکھتے ہیں جن کی بنیاد تقویٰ ہے)۔

پس اللہ جلّ وعلا نے دین کے تمام شعائر (امور) اور اسلام کے جملہ احکام کی تعظیم کرنے کو بندہ کے دل میں تقویٰ کے موجود ہونے کی دلیل قرار دیا ہے۔

صحیح مسلم میں ابوذر رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ اپنے رب سے روایت کرتے ہوئے فرماتے ہیں کہ اللہ جلّ وعلا کا ارشاد ہے:

**"یا عِبَادِی لَو اَنَّ اَوَّلَکُمْ وَآخِرَکُمْ وَاِنْسَکُمْ وَجِنَّکُمْ کَانُوا عَلیٰ اَتْقیَ قَلْبِ رَجُلٍ وَاحِدٍ مِّنْکُمْ مَا زَادَ ذٰلِکَ فِی مُلْکِی شَیْئاً، یا عِبَادِی لَو اَنَّ اَوَّلَکُمْ وَآخِرَکُمْ وَاِنْسَکُمْ وَجِنَّکُمْ کَانُوا عَلیٰ اَفْجَرِ قَلْبِ رَجُلٍ وَاحِدٍ مِّنْکُمْ مَانَقَصَ ذٰلِکَ فِی مُلْکِی شَیْئاً" (صحیح مسلم رقم: ۲۵۷۷)**

ترجمہ: اے میرے بندو! اگر تمہارے پہلے والے اور تمہارے بعد والے سارے لوگ اور تم سب انسان اور تم سب جنات سب ملکر تم میں سے ایک آدمی کے سب

سے زیادہ تقویٰ والے دل پر اکٹھا ہو جائیں تو یہ بات میری سلطنت میں کسی بھی چیز کا اضافہ نہیں کرسکتی۔اے میرے بندو! اگر تمہارے سابقین اولین اور تمہارے تمام متاخرین اور تمہاری پوری انسانیت اور تمہاری پوری جنات کی دنیا باہم ملکرتم میں سے ایک شخص کے سب سے زیادہ فاجر وفاسق دل پر اکٹھا ہو جائیں تو یہ بات بھی میری بادشاہت میں سے کسی بھی چیز کو کم نہیں کرسکتی۔

یہ حدیث صراحتاً بتلا رہی ہے کہ تقویٰ میں اصل معیار دل کا تقویٰ ہے، اور ایسے ہی فسق وفجور میں اصل بنیاد دل کا فاسق وفاجر ہونا ہے۔ کیونکہ نبی کریم ﷺ نے تقویٰ اور فجور کو اس کے حقیقی محل کی طرف منسوب کیا ہے اور وہ ہے دل، اور اللہ تعالیٰ کے رسول ﷺ نے اس کی وضاحت کردی ہے، امام مسلم رحمہ اللہ نے اپنی صحیح مسلم میں ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت نقل کی ہے کہ نبی کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا:

**'' اَلتَّقْویٰ ھَا ھُنَا، اَلتَّقْویٰ ھَا ھُنَا ،اَلتَّقْویٰ ھَا ھُنَا، وَاَشَارَ اِلیٰ صَدْرِہٖ'' (صحیح مسلم رقم: ۲۵۶۴)**

ترجمہ: تقویٰ یہاں ہے تقویٰ یہاں ہے، تقویٰ یہاں ہے۔ اور آپ ﷺ نے اپنے سینۂ مبارک کی جانب اشارہ فرمایا۔

بلاشبہ نبی کریم ﷺ کا اپنے سینۂ مبارک کی جانب اشارہ کرنا، اس بات کی علامت ہے کہ سینہ دل کا مسکن ہے اور جو تقویٰ کا مستقر ہے جس میں تقویٰ کی اصلیت پنہاں ہے۔

میرے پیارے بھائی: تمہارے دل کا معاملہ بڑا عظیم ہے اور اس کی شان بہت

بلند ہے، کیونکہ اللہ تعالیٰ نے اسی کی اصلاح کے لئے کتابوں کا نزول فرمایا اوراس کو پاک وصاف ، عمدہ اور طیب وطاہر بنانے کے لئے اللہ نے رسولوں کو مبعوث کیا، رب العالمین کا راشاد ہے:

﴿یَاَیُّھَا النَّاسُ قَدْ جَآءَ تْکُمْ مَّوْعِظَةٌ مِّن رَّبِّکُمْ وَشِفَآءٌ لِّمَا فِی الصُّدُورِ وَھُدًی وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِیْنَ﴾ (یونس: ۵۷)

ترجمہ: اے لوگو! تمہارے پاس تمہارے رب کی طرف سے ایک ایسی چیز آئی ہے جو نصیحت ہے اور دلوں میں جو روگ ہیں ان کے لئے شفا ہے اور رہنمائی کرنے والی ہے اور رحمت ہے ایمان والوں کے لئے۔

اوراللہ سبحانہ وتعالیٰ نے فرمایا:

﴿لَقَدْ مَنَّ اللّٰہُ عَلَی الْمُؤْمِنِیْنَ اِذْ بَعَثَ فِیْھِمْ رَسُولاً مِّنْ اَنْفُسِھِمْ یَتْلُوا عَلَیْھِمْ آیَاتِہٖ وَیُزَکِّیْھِمْ وَیُعَلِّمُھُمُ الْکِتٰبَ وَالْحِکْمَةَ﴾ (آل عمران: ۱۶۴)

ترجمہ: بے شک مسلمانوں پر اللہ تعالیٰ کا بڑا احسان ہے کہ ان ہی میں سے ایک رسول ان میں بھیجا جوانہیں اس کی آیتیں پڑھ کر سناتا ہے اورانہیں پاک کرتا ہے اورانہیں کتاب اورحکمت سکھاتا ہے۔

ثابت ہوا کہ سب سے عظیم چیز جسے رسول صلوات اللہ وسلامہ علیہ لے کر آئے وہ دلوں کی اصلاح ہے اسی بنیاد پر دلوں کی اصلاح وتطہیر کے لئے طریقۂ رسولِ اکرم ﷺ کے علاوہ اورکوئی دوسرا طریقہ نہیں ہے۔

اور دلوں کی طرف زیادہ توجہ کی ضرورت اس لئے بھی ہے کہ وہ ایک لطیف وحساس گوشت کا لوتھڑا ہے جسے اللہ تعالیٰ نے اپنی حکمت اور اپنے علم سے اسے چن لیا ہے اور پھر اسے اپنے نور کے لئے محل اور اپنی ہدایت کے لئے جائے قرار بنایا ہے۔ اللہ سبحانہ وتعالیٰ نے اس کے لئے اپنی کتاب عزیز میں مثال بھی بیان کردی ہے فرمانِ رب العالمین ہے:

**﴿اَللّٰهُ نُورُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ مَثَلُ نُوْرِهٖ كَمِشْكٰوةٍ فِيْهَا مِصْبَاحٌ اَلْمِصْبَاحُ فِى زُجَاجَةٍ اَلزُّجَاجَةُ كَاَنَّهَا كَوكَبٌ دُرِّىٌّ يُّوقَدُ مِنْ شَجَرَةٍ مُّبٰرَكَةٍ زَيْتُونَةٍ لَّاشَرْقِيَّةٍ وَّلَاغَرْبِيَّةٍ يَكَادُ زَيْتُهَا يُضِىءُ وَلَوْ لَمْ تَمْسَسْهُ نَارٌ نُورٌ عَلَى نُورٍ يَهْدِىْ اللّٰهُ لِنُورِهٖ مَنْ يَّشَآءَ وَيَضْرِبُ اللّٰهُ الْاَمْثَالَ لِلنَّاسِ وَاللّٰهُ بِكُلِّ شَىءٍ عَلِيْمٌ﴾**

**(النور: ۳۵)**

ترجمہ: اللہ نور ہے آسمانوں کا اور زمین کا اس کے نور کی مثال مثل ایک طاق کے ہے جس میں چراغ ہو اور چراغ شیشہ کی قندیل میں ہو اور شیشہ مثل چمکتے ہوئے روشن ستارے کے ہو وہ چراغ ایک بابرکت درخت زیتون کے تیل سے جلایا جاتا ہو جو درخت نہ شرقی ہے نہ مغربی خود وہ تیل قریب ہے کہ آپ ہی روشنی دینے لگے اگرچہ اسے آگ نہ بھی چھوئے، نور پر نور ہے اللہ تعالیٰ اپنے نور کی طرف رہنمائی کرتا ہے جسے چاہے۔ لوگوں (کے سمجھانے) کو یہ مثالیں اللہ تعالیٰ بیان فرما رہا ہے اور اللہ تعالیٰ ہر چیز کے حال سے بخوبی واقف ہے۔

چنانچہ قلب جملہ معرفت کا محل ہے، اسی سے بندہ اپنے رب ومولیٰ کو پہنچانتا ہے، اسی سے اللہ جلّ وعلا کے تمام اسماء اور تمام صفات کو بھی پہنچانتا ہے اور اسی قلب سے اللہ کی شرعی آیات میں غور وفکر بھی کرتا ہے، جیسا کہ اللہ سبحانہ وتعالیٰ نے ارشاد فرمایا ہے:

﴿اَفَلاَ یَتَدَبَّرُونَ الْقُرْآنَ اَمْ عَلٰی قُلُوبٍ اَقْفَالُهَا﴾ (محمد: ۲۴)

ترجمہ: کیا یہ قرآن میں غور وفکر نہیں کرتے؟ یا ان کے دلوں پر ان کے تالے لگ گئے ہیں ہاں بلکہ ان کے دلوں پر تالے لگ گئے ہیں جو انہیں غور وفکر سے روکتے ہیں۔ اور اسی قلب سے آفاق اور انفس میں جو اللہ تعالیٰ کی تخلیقی آیات کونیہ ہیں، پر تدبر وتفکر کرتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:

﴿اَفَلَمْ یَسِیْرُوا فِی الْاَرْضِ فَتَکُونَ لَهُمْ قُلُوبٌ یَّعْقِلُونَ بِهَآ اَوْ اٰذَانٌ یَّسْمَعُونَ بِهَا فَاِنَّهَا لاَ تَعْمَی الْاَبْصَارُ وَلٰکِنْ تَعْمَی الْقُلُوبُ الَّتِیْ فِی الصُّدُورِ﴾ (الحج: ۴۶)

ترجمہ: کیا انہوں نے زمین میں سیر وسیاحت نہیں کی کہ جو ان کے دل ان باتوں کے سمجھنے والے ہوتے یا کانوں سے ہی ان (واقعات) کو سن لیتے، بات یہ ہے کہ صرف آنکھیں ہی اندھی نہیں ہوتیں بلکہ وہ دل اندھے ہو جاتے ہیں جو سینوں میں ہیں۔

یہاں سبحانہ وتعالیٰ نے یہ بیان کیا کہ آفاق وانفس میں موجود جو تخلیقی اور کونی آیات ہیں، ان سے نفع حاصل کرنے کا اصل اعتبار دلوں کا فہم وبصیرت ہے۔

اور جو چیز قلب کے ساتھ زیادہ اہتمام پر زور دیتی ہے وہ یہ ہے کہ یہ دل حقیقت میں وہ سواری ہے جس پر بندہ آخرت کا سفر طے کرتا ہے، کیونکہ اللہ تعالیٰ کی جانب سفر دراصل دلوں کا سفر ہے نہ کہ جسموں کا۔ شاعر کہتا ہے:

اس (اللہ) کی جانب دلوں سے مسافت طے کرنا ہوتا ہے، سواریوں کے اوپر بیٹھ کر منزل طے کرنا نہیں۔

امام بخاری رحمہ اللہ نے اپنی صحیح میں انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت کی ہے کہ انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں: ہم غزوۂ تبوک سے نبی اکرم ﷺ کے ساتھ لوٹے تو آپ ﷺ نے فرمایا:

**''اِنَّ اَقْوَاماً خَلَّفْنَا بِالْمَدِيْنَةِ مَا سَلَكْنَا شِعْباً وَلاَ وَادِياً اِلَّا وَهُمْ مَعَنَا حَبَسَهُمُ الْعُذْرُ'' (بخاری رقم: ۴۴۲۳)**

ترجمہ: بے شک کچھ لوگ ہیں جو ہمارے پیچھے مدینہ میں رہ گئے ہیں ہم نے کوئی پہاڑی گھاٹی اور کوئی وادی سفر میں طے نہیں کیا مگر وہ ہمارے ساتھ ساتھ ہیں، انہیں عذر نے روک رکھا ہے۔

اور مسلم کی روایت میں جابر رضی اللہ عنہ کی حدیث ہے کہ:

**''اِلَّا شَرَكُوكُمْ فِي الْاَجْرِ حَبَسَهُمُ الْمَرَضُ'' (مسلم رقم الحدیث: ۱۹۱۱)**

ترجمہ: مگر وہ لوگ تمہارے ساتھ اجر میں برابر کے شریک ہیں انہیں مرض نے روک لیا ہے۔

چنانچہ یہ لوگ صحابہ رضی اللہ عنہم کی جماعت میں سے تھے جن کے جسم کسی عذر یا مرض کی وجہ سے مدینہ میں روک لئے گئے اور رسول اللہ ﷺ کے ساتھ اس غزوہ میں نہ نکل سکے، لیکن وہ اپنے دلوں اور عزم محکم کے ساتھ نکلے، گویا وہ اپنی روحوں کے ساتھ رسول اللہ ﷺ کے ساتھ تھے اور اپنے وجود کے ساتھ دارالہجرت مدینہ میں۔

اور یہ قلبی جہاد کہلاتا ہے، علامہ ابن القیم رحمہ اللہ نے فرمایا ہے: اور جہاد کی یہ قسم جہاد قلبی کہلاتا ہے، اور یہ جہاد کے چار مراتب میں سے ایک مرتبہ ہے جو یہ ہیں:

(۱) دل (۲) زبان (۳) مال (۴) بدن

اور حدیث میں آیا ہے:

﴿جَاهِدُوا الْمُشْرِكِيْنَ بِأَلْسِنَتِكُمْ وَقُلُوبِكُمْ وَأَمْوَالِكُمْ﴾

**(ابوداود ۲۵۰۴ النسائی: ۶/۷ واحمد: ۳/۱۲۴، ۱۵۳، زاد المعاد: ۳/۵۷۱)**

ترجمہ: مشرکوں سے اپنی زبان، دل اور مال سے جہاد کرتے رہو۔

ثابت ہوا کہ وہ صحابہ رضی اللہ عنہم جو مرض یا کسی عذر کی وجہ سے مدینہ سے نہیں نکلے اور وہ جو اپنی جان و مال کے ساتھ نکلے سب لوگ اجر وثواب میں برابر ہیں اور اور یہ اللہ کا فضل وکرم ہے جسے چاہتا ہے نوازتا ہے۔

چنانچہ اللہ سبحانہ وتعالیٰ کی طرف سبقت پختہ ارادہ، سچی رغبت اور مستحکم عزم کے ذریعہ ہوتا ہے، اگرچہ آدمی کسی عذر کی وجہ سے عمل سے پیچھے رہ جائے۔

ابن رجب رحمہ اللہ فرماتے ہیں: ''بدنی اعمال کی کثرت کی وجہ سے فضائل

شمار نہیں ہوتے ، بلکہ جب یہ اللہ عزوجل کے لئے خالص ہوتے ہیں اور سنت کی متابعت پر بالکل صحیح اترتے ہیں، اور دلوں کی سچی معرفت اور اعمال کی کثرت کی بنا پر فضائل شمار ہوتے ہیں ۔ (المحجہ فی سیر الدلجہ ص ۵۲)

اور اسی حقیقت کو بکر بن عبداللہ المزنی رحمہ اللہ نے ابوبکر الصدیق رضی اللہ عنہ کی تمام صحابہ رضی اللہ عنہم پر سبقت رکھنے کے راز کو بیان کرتے ہوئے فرمایا کہ: ابوبکر رضی اللہ عنہ کا تمام صحابہ رضی اللہ عنہ پر سبقت رکھنے کا راز نماز روزوں کی کثرت کی وجہ سے نہیں ہے بلکہ وہ معرفت ہے جو ان کے دل میں اتر گئی تھی ۔

شاعر کہتا ہے:

تمہاری جرات رفتار کی مانند کون ہے میرے لئے
کہ تم آہستہ چلتے ہو اور پہلے پہنچتے ہو۔

اے میرے بزرگ برادر! بے شک حقیقت میں تقویٰ دلوں کا تقویٰ ہے جسم کے اعضاء وجوارح کا تقویٰ نہیں ہے، اس پر دلیل اللہ تعالیٰ کا وہ قول ہے جو اس نے قربانی کے لئے ذبح کئے جانے والے جانوروں کے متعلق فرمایا:

**﴿لَنْ يَنَالَ اللّٰهَ لُحُومُهَا وَلاَ دِمَاءُهَا وَلٰكِنْ يَنَالُهُ التَّقْوىٰ مِنْكُمْ﴾ (الحج: ۳۷)**

ترجمہ: اللہ تعالیٰ کو قربانیوں کے گوشت نہیں پہنچتے نہ ان کے خون بلکہ اسے تو تمہارے دل کی پرہیزگاری پہنچتی ہے۔

چنانچہ دلوں کی پرہیزگاری اور تقویٰ ہی ہے جو اللہ تعالیٰ تک پہنچتا ہے، جیسا کہ

اللہ تعالیٰ نے فرمایا:

﴿اِلَيْهِ يَصْعَدُ الْكَلِمُ الطَّيِّبُ وَالْعَمَلُ الصَّالِحُ يَرْفَعُهُ﴾ (فاطر: ۱۰)

ترجمہ: تمام ترستھرے کلمات اس کی طرف چڑھتے ہیں اور نیک اعمال ان کو بلند کرتا ہے۔

لہٰذا تمام عمل سے مقصود صرف اللہ کے لئے دلوں کا تقویٰ اور پرہیزگاری ہے، اور اللہ وحدہ لاشریک لہ کی محبت و تعظیم کے ساتھ یہی تقویٰ ہی درحقیقت دلوں کی عبادت و بندگی ہے نہ کہ دیگر باتیں:

شاعر کہتا ہے:

اللہ کے نزدیک فضل وشرف بہ شکل اعمال نہیں ہے
بلکہ فضل وشرف ایمان کی حقیقتوں میں ہے
اور اعمال میں فضیلت وفوقیت تابع ہوتی ہے
صاحبِ اعمال کے دل کے ساتھ جو بُرہان سے مرصع ہوتا ہے
یہاں تک کہ دو عمل کرنے والے ہیں دونوں
ایک مرتبہ میں بظاہر دیکھنے میں نظر آتے ہیں
لیکن ان دونوں میں اتنا ہی فرق ہوتا ہے جتنا کہ
آسمان وزمین کے درمیان، فضل میں اور وزن میں

اور جو چیز قلب کے ساتھ بطور اصلاح وتزکیہ اور بطور آفات سے خالی اور فضائل سے مرصع ہونے کے خصوصی عنایت وتوجہ پر زیادہ زور دیتی ہے وہ یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ

نے اپنے بندوں سے مرکز نگاہ ان کے دلوں کو بنایا ہے۔

چنانچہ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

**’’ اِنَّ اللّٰهَ لاَيَنْظُرُ اِلیٰ اَجْسَادِكُمْ وَلاَ اِلیٰ صُوَرِكُمْ وَلٰكِنْ يَنْظُرُ اِلیٰ قُلُوبِكُمْ وَاَشَارَ بِاَصْبُعِهٖ اِلیٰ صَدْرِهٖ‘‘ (مسلم رقم الحديث: ۲۵۶۴)**

ترجمہ: بے شک اللہ تعالیٰ نہیں دیکھتا ہے تمہارے جسموں کو اور نہ ہی تمہاری شکلوں کو بلکہ وہ دیکھتا ہے تمہارے دلوں کو اور اشارہ کیا آپ ﷺ نے اپنی انگلی سے اپنے سینہ مبارک کی جانب۔

چنانچہ ایمان وکفر، ہدایت وضلالت اور نیکی وبدی کے درمیان اصل بنیادو اساس بیشک وہ چیز ہے جو بندہ اپنے دل سے انجام دیتا ہے۔ اسی بناء پر علماء امت کی اکثریت اس بات کی طرف گئی ہے کہ جس شخص کو کفر کہنے پر مجبور کیا گیا تو اس کا اس پر مواخذہ نہیں ہوگا جب تک اس کا سینہ اسلام کے لئے کھلا ہوا ہے اور دل ایمان سے لبریز و مطمئن ہے، جیسا کہ اللہ جلّ ذکرہ نے ارشاد فرمایا ہے:

**﴿مَنْ كَفَرَ بِاللّٰهِ مِنْ بَعْدِ اِيْمَانِهٖ اِلَّا مَنْ اُكْرِهَ وَقَلْبُهٗ مُطْمَئِنٌّ بِالْاِيْمَانِ وَلٰكِنْ مَّنْ شَرَحَ بِالْكُفْرِ صَدْراً فَعَلَيْهِمْ غَضَبٌ مِّنَ اللّٰهِ وَلَهُمْ عَذَابٌ عَظِيْمٌ ☆ ذٰلِكَ بِاَنَّهُمُ اسْتَحَبُّوا الْحَيٰوةَ الدُّنْيَا عَلَى الْاٰخِرَةِ وَاَنَّ اللّٰهَ لاَ يَهْدِي الْقَوْمَ الْكَافِرِيْنَ﴾ (النحل: ۱۰۶–۱۰۷)**

ترجمہ: جو شخص اپنے ایمان کے بعد اللہ سے کفر کرے بجز اس کے جس پر جبر کیا جائے اور اس کا دل ایمان پر برقرار ہو مگر جو لوگ کھلے دل سے کفر کریں تو ان پر اللہ کا غضب ہے اور انہی کے لئے بہت بڑا عذاب ہے۔ یہ اس لئے کہ انہوں نے دنیا کی زندگی کو آخرت سے زیادہ محبوب رکھا، یقیناً اللہ تعالیٰ کافر لوگوں کو راہ راست نہیں دکھاتا۔

یہ آیت کریمہ اکثر مفسرین کے قول کے مطابق عمار بن یاسر رضی اللہ عنہ کے بارے میں نازل ہوئی ہے، وہ جب اسلام لائے تو مشرکوں نے انہیں بہت ستایا اور انہوں نے ان سے اسلام کے خلاف بہت کچھ کہلوایا یہاں تک کہ ان کفار کی طلب پر عمار بن یاسر رضی اللہ عنہ نے اللہ کے ساتھ کفریہ کلمات اور نبی کریم ﷺ کے بارے میں غیر شائستہ اور ناروا جملے بھی کہہ ڈالے، تو عمار بن یاسر رضی اللہ عنہ نبی کریم ﷺ کی خدمت مبارکہ میں پہنچے اور روتے ہوئے اپنے حالات کو آپ کے سامنے بیان فرمایا، تو نبی ﷺ نے فرمایا:

**" كَيْفَ تَجِدُ قَلْبَكَ ؟ فَقَالَ : مُطْمَئِنّاً بِالْإِيْمَانِ : فَقَالَ النَّبِيُّ ﷺ مُبَشِّراً مُيَسِّراً : فَإِنْ عَادُوا فَعُدْ" رواه الحاكم ٢/٣٥٧ وصححه على شرط الشيخين ووافقه الذهبى)**

ترجمہ: اپنے دل کو تم کیسا پاتے ہو؟ تو عمار رضی اللہ عنہ نے فرمایا: ایمان پر دل مطمئن ہے۔ تو نبی ﷺ نے بشارت سناتے ہوئے اور اور آسانی فرماتے ہوئے کہا:

اگر وہ لوگ دوبارہ پہلے جیسا کریں تو تم بھی ویسا ہی کرو۔

پس تمام تعریفیں ہیں اللہ کے لئے جو حمد والا ہے اور بزرگی والا (حمید مجید) ہے۔

اور وہ چیز جو قلب کے ساتھ عنایتِ خاص پر زور دلاتی ہے: یہ کہ انسان کا دل تاج پوش بادشاہ ہے اور وہی ایسا مطاع سردار ہے جس کی تابعداری کی جاتی ہے، پس اس کا صالح ہونا اور سلامت ودرست ہونا ہر خیر کی بنیاد واساس ہے، اور دنیا وآخرت میں ہر فلاح کا سبب ہے، بخاری ومسلم میں نعمان بن بشیر رضی اللہ عنہ کی حدیث ہے وہ کہتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

**’’ اَلاَ اِنَّ فِی الْجَسَدِ مُضْغَةً اِذَا صَلُحَتْ صَلُحَ الْجَسَدُ كُلُّهُ وَاِذَا فَسَدَتْ فَسَدَ الْجَسَدُ كُلُّهُ اَلاَ وَهِیَ الْقَلْبُ‘‘ (البخاری حدیث: ۵۲ مسلم حدیث: ۱۵۹۹)**

ترجمہ: یادرکھواور بے شک جسم میں ایک گوشت کا لوتھڑا ہے جب وہ صحیح سالم ہوتا ہے تو پورا جسم صحیح سالم ہوتا ہے اور جب وہ خراب وفاسد ہوجاتا ہے تو پورا جسم خراب وفاسد ہوجاتا ہے، یادرکھووہ لوتھڑا دل ہے۔

اور یہ چیز بڑی وضاحت کے ساتھ بتلا رہی ہے کہ دل کی عبادت ہی وہ اصل ہے جس پر تمام عبادات کی بنیاد پڑتی ہے، پس جسموں کی سلامتی دلوں کی سلامتی پر موقوف ہے، تو جب دلوں کی سلامتی تقویٰ اور ایمان کے ساتھ پائی جائے گی تو پورا جسم اطاعت وفرمانبرداری کے ساتھ سلامت ہوگا۔

امام احمد رحمہ اللہ نے انس رضی اللہ عنہ سے حدیث روایت کی ہے کہ انہوں نے کہا کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

**’’ لاَیَسْتَقِیْمُ اِیْمَانُ عَبْدٍ حَتّٰی یَسْتَقِیْمَ قَلْبُهُ‘‘ (مسند الامام**

**احمد: حدیث: ۱۳۰۷۹)**

ترجمہ: کسی بندہ کا ایمان درست وصحیح نہیں ہوسکتا، یہاں تک کہ اس کا دل ٹھیک ودرست نہ ہوجائے۔

چنانچہ بندہ کا ایمان دل کی صحت ودرستگی کے بغیر نہ تو درست ہوسکتا ہے اور نہ ہی صحیح ہوسکتا ہے۔

اوراسی بناء پرعلیم وخبیر (اللہ) نے قیامت کے دن نجات کو دل کی سلامتی اوراس کی صحت اوراس کی پاکیزگی پرمعلق کردیا ہے، فرمانِ رب جلّ وعلا ہے:

**﴿يَومَ لاَيَنْفَعُ مَالٌ وَّلاَبَنُونَ ☆ اِلَّا مَنْ اَتَى اللّٰهَ بِقَلْبٍ سَلِيْمٍ﴾**

**(الشعراء: ۸۸-۸۹)**

ترجمہ: جس دن کہ مال اوراولاد کچھ کام نہ آئے گی۔لیکن فائدہ والا وہی ہوگا جو اللہ تعالیٰ کے سامنے بےعیب دل لے کر جائے۔

اوروہ چیز جوکہ قلب کے ساتھ عنایتِ خاص پرزیادہ زوردیتی ہے، یہ ہے کہ دل کی سب سے نمایاں صفات اورسب سے زیادہ خاص خوبیوں میں سے ایک دل کا الٹنا پلٹنا اور پھرتا رہنا ہے۔

شاعرکہتا ہے:

انسان کا نام انسان اس کی اُنسیت کی وجہ سے رکھا گیا ہے
اورقلب کا نام قلب صرف اس وجہ سے رکھا گیا کہ وہ الٹتا پلٹتا
اور قلابازیاں کھاتا رہتا ہے۔

چنانچہ دل بڑی سرعت وتیزی کے ساتھ الٹتا پلٹتا، بڑی تیزی وسرعت سے گردش کرتا اورتغیر پزیر ہوتا ہے، امام احمد رحمہ اللہ نے اپنی مسند میں مقداد بن اسود رضی اللہ عنہ سے حدیث روایت کی ہے کہ انہوں نے کہا کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

**''لَقَلْبُ ابْنِ آدَمَ اَشَدُّ انْقِلاَباً مِنَ الْقِدْرِ اِذَا اجْتَمَعَتْ غَلْیَاناً''**

**(المسند لاحمد: ۲۴۳۱۷)**

ترجمہ: بیشک ابن آدم کا دل بہت تیزی کے ساتھ الٹتا پلٹتا ہے اس ہنڈی سے کہیں بڑھ کر جس میں جوش مارنے کی شدت مزید بڑھ گئی ہو۔

اس کے بعد مقداد رضی اللہ عنہ نے فرمایا: بیشک نیک بخت (سعید) وہ شخص ہے جو فتنوں سے بچالیا گیا ہو، اس کلمہ کو وہ تین بار دھراتے رہے، اور وہ اس سے یہ اشارہ کر رہے تھے کہ اس اضطراب وانقلاب کا سبب، دلوں پر بہ کثرت فتنوں کا وارد ہونا ہے اسی وجہ سے نبی کریم ﷺ کی اکثر دعا یہ ہوا کرتی تھی:

**'' اَللّٰهُمَّ مُقَلِّبَ الْقُلُوبِ ثَبِّتْ قَلْبِیْ عَلیٰ دِیْنِکَ'' (مسند الامام احمد: ۲۷۰۵۴)**

ترجمہ: اے اللہ دلوں کے الٹنے پلٹنے والے! میرے دل کو اپنے دین پر ثابت رکھ۔

مسند امام احمد میں ام سلمہ رضی اللہ عنہا کی روایت ہے وہ کہتی ہیں کہ رسول اللہ ﷺ اپنی دعاؤں میں بہ کثرت یہ کہا کرتے تھے:

**'' اَللّٰهُمَّ مُقَلِّبَ الْقُلُوبِ ثَبِّتْ قَلْبِیْ عَلیٰ دِیْنِکَ'' (مسند الامام احمد: ۲۷۰۵۴)**

ترجمہ: اے اللہ دلوں کو الٹنے پلٹنے والے! میرے دل کو اپنے دین پر ثابت رکھ۔

اور آپ ﷺ کی دعاؤں میں سے ایک یہ بھی ہے:

**''وَاَسْأَلُکَ قَلْباً سَلِیْماً'' (اخرجه احمد ۱۲۳/۴، ۱۲۵ والترمذی :۳۴۰۷ والنسائی: ۱۳۰۵)**

ترجمہ: اور میں تجھ سے قلب سلیم مانگتا ہوں۔

یہ جملہ اہتمامہائے قلب اسلئے ہے کہ دل کا گناہوں کی طرف لڑھکنا بہت عظیم بات ہے اور اس کا حق سے انحراف و برگشتگی نہایت ہی خطرناک ہے۔ کیونکہ دل کا سب سے کمترین درجہ کا انحراف اللہ تعالیٰ کی جانب سے اس کی توجہ پھر جانا ہے اور پھر اس کی انتہا اس پر مہر (ختم) کا لگ جانا اور نیک کاموں کی توفیق سے محروم ہو جانا اور پھر اسی پر موت ہو جانا ہے اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:

**﴿كَذٰلِكَ يَطْبَعُ اللّٰهُ عَلٰى قُلُوبِ الَّذِيْنَ لاَ يَعْلَمُونَ﴾ (الروم: ۵۹)**

ترجمہ: اللہ ان لوگوں کے دلوں پر جو سمجھ نہیں رکھتے یوں ہی مہر کر دیتا ہے۔

اور دوسری جگہ اللہ جلّ ذکرہ نے فرمایا:

**﴿اَفَرَءَيْتَ مَنِ اتَّخَذَ اِلٰهَهٗ هَوَاهُ وَاَضَلَّهُ اللّٰهُ عَلٰى عِلْمٍ وَّخَتَمَ عَلٰى سَمْعِهٖ وَقَلْبِهٖ وَجَعَلَ عَلٰى بَصَرِهٖ غِشٰوَةً فَمَنْ يَّهْدِيْهِ مِنْ بَعْدِ اللّٰهِ اَفَلاَ تَذَكَّرُونَ﴾ (الجاثية:۲۳)**

ترجمہ: کیا آپ نے اُسے بھی دیکھا؟ جس نے اپنی خواہشِ نفس کو اپنا معبود بنا رکھا ہے اور باوجود سمجھ بوجھ کے اللہ نے اسے گمراہ کر دیا ہے اور اس کے کان اور

دل پر مہر لگا دی ہے اور اس کی آنکھ پر بھی پردہ ڈال دیا ہے۔ اب ایسے شخص کو اللہ کے بعد کون ہدایت دے سکتا ہے کیا تم نصیحت نہیں پکڑتے۔

یہ تمام سابقہ وضاحتیں قلب کی قدر ومنزلت اور دنیا وآخرت میں ایک انسان کی سعادت وکامرانی کے سلسلے میں اس کے کردار واثر اور اس کے خطرات ومضرات کو بیان کرتی ہیں۔

تو کیا یہ گوشت کا لوتھڑا ایک لمحہ کیلئے تأمل اور غور وفکر کا مستحق نہیں ہے؟

کیا یہ دل حق نہیں رکھتا کہ کچھ لمحات اس کے بارے میں بحث وتحقیق اور تفتیش میں گزارے جائیں؟

اور کیا یہ دل وقفہء امتحان وآزمائش اور جانچ کا مستحق نہیں ہے؟

اس دن قیامت سے پہلے جس میں تمام راز فاش ہو جائیں گے اور پوشیدہ معاملات عیاں ہو جائیں گے، اپنے دل کی ان چیزوں کے بارے خبر لو جو تمہارے سینے پر طاری ہوتی اور دل میں جگہ ومقام بناتی ہیں۔ ارشاد ربانی ہے:

**﴿اَفَلاَ يَعْلَمُ اِذَا بُعْثِرَ مَافِی الْقُبُورِ ☆ وَحُصِّلَ مَافِی الصُّدُورِ ☆ اِنَّ رَبَّهُمْ بِهِمْ يَومَئِذٍ لَّخَبِيْرٌ﴾ (العادیات: ۹-۱۱)**

ترجمہ: کیا اسے وہ وقت معلوم نہیں جب قبروں میں جو کچھ ہے نکال لیا جائے گا اور سینوں کی پوشیدہ باتیں ظاہر کر دی جائیں گی، بیشک ان کا رب اس دن ان کے حال سے پورا پورا باخبر ہوگا۔

میرے کرم فرما بھائی! بغیر کسی سُستی وا کتاہٹ اور کمزوری طبع کا مظاہرہ کرتے ہوئے اپنے دل کی حفاظت اور اس کی اصلاح اور اس پر حسنِ نظر ڈالنے کی بھرپور کوشش کرو۔ کیونکہ تمہارا دل تمہارے اعضاء جسم میں خطرات کے لحاظ سے سب سے عظیم عضو ہے اور یہ دیگر اعضاء کی بہ نسبت اثر قبول کرنے میں سب سے آگے ہے نیز ان اعضاء کی بہ نسبت اس کا معاملہ بہت لطیف اور باریک ہے۔ نیز ان اعضاء کی بہ نسبت اس کی اصلاح سب سے زیادہ دشوارترین ہے۔

اور اس بات کو آپ خوب اچھی طرح جان لیں کہ ان دلوں کی اصلاح اور اس میں استقامت کا پیدا ہونا اس وقت تک ممکن نہیں ہے جب تک ان کو تمام امراض سے پاک وصاف نہ کیا جائے اور ان آفات وخطرات سے محفوظ نہ کیا جائے جو انہیں فاسد اور خراب کردیتے ہیں۔

اور یہ امراض اور وہ ساری آفات پانچ آفتوں کی طرف پلٹتی ہیں جو تمام بیماریوں کی جڑ اور ہر بلا ومصیبت کا سرچشمہ ہیں جو ان سے محفوظ رہا درحقیقت وہ تمام امراض و بلاؤں سے محفوظ ہوگیا۔

شاعر کہتا ہے:

پس اگر تم ان بیماریوں سے بچ گئے تو ساری خطرناک ہلاکتوں سے بچ گئے
اور اگر تم ان سے نہیں بچ سکے تو پھر میں نہیں سمجھتا کہ تم نجات پا سکو گے۔

## پہلی آفت

## اللہ تعالیٰ کے ساتھ شرک کرنا:

خواہ شرک معمولی ہو یا عظیم ترین ہو، چھوٹا ہو یا بڑا ہو، بذات خود شرک ظلم عظیم ہے، اورشرک ہر شر وفساد کی جڑ و بنیاد ہے، اس سے دل پر ظلم ہوتا ہے اور اسے یہ مارڈالتا اور تباہ و برباد کردیتا ہے۔

**﴿فَمَنْ يُّرِدِ اللّٰهُ اَنْ يَّهْدِيَهٗ يَشْرَحْ صَدْرَهٗ لِلْاِسْلَامِ وَمَنْ يُّرِدْ اَنْ يُّضِلَّهٗ يَجْعَلْ صَدْرَهٗ ضَيِّقًا حَرَجاً كَاَنَّمَا يَصَّعَّدُ فِي السَّمَآءِ كَذٰلِكَ يَجْعَلُ اللّٰهُ الرِّجْسَ عَلَى الَّذِيْنَ لاَ يُؤْمِنُوْنَ﴾**

**(الانعام: ۱۲۵)**

ترجمہ: سوجس شخص کو اللہ تعالیٰ راستہ پر ڈالنا چاہے اس کے سینہ کو اسلام کے لئے کشادہ کردیتا ہے اور جس کو بے راہ رکھنا چاہے اس کے سینہ کو بہت تنگ کردیتا ہے جیسے کوئی آسمان میں چڑھتا ہے، اسی طرح اللہ ایمان نہ لانے والوں پر ناپاکی مسلط کردیتا ہے۔

اور اللہ جلَّ وعلا نے دوسری جگہ ارشاد فرمایا:

**﴿اَلَّذِيْنَ اٰمَنُوا وَلَمْ يَلْبِسُوا اِيْمَانَهُمْ بِظُلْمٍ اُولٰئِكَ لَهُمُ الْاَمْنُ وَهُمْ مُّهْتَدُوْنَ﴾ (الانعام: ۸۲)**

ترجمہ: جولوگ ایمان رکھتے ہیں اور اپنے ایمان کو شرک کے ساتھ مخلوط نہیں کرتے، ایسوں ہی کے لئے امن ہے اور وہی راہ راست پر چل رہے ہیں۔

پس ایسے مومن حضرات جو اپنے ایمان میں سچے ہیں اور جنہوں نے اپنے ایمان

میں شرک کی آمیزش وملاوٹ نہیں کی، انہی کے لئے اللہ رب العالمین کی جانب سے پورا امن اور مکمل ہدایت ہے۔

اللہ جلَّ وعلا نے ارشاد فرمایا:

﴿سَنُلْقِيْ فِي قُلُوبِ الَّذِيْنَ كَفَرُوا الرُّعْبَ بِمَا اَشْرَكُوا بِاللّٰهِ مَالَمْ يُنَزِّلْ بِهٖ سُلْطَاناً﴾ (آل عمران: ۱۵۱)

ترجمہ: ہم عنقریب کافروں کے دلوں میں رعب ڈال دیں گے اس وجہ سے کہ یہ اللہ کے ساتھ ان چیزوں کو شریک کرتے ہیں جس کی کوئی دلیل اللہ نے نہیں اتاری۔

چنانچہ دل کے لئے کسی طرح کی کوئی سلامتی اور کوئی صلاح وبھلائی اللہ وحدہ لاشریک لہ کی توحید کے بغیر ممکن نہیں، لہذا جس قدر انسان کے پاس توحید کی صداقت اور سلامتی اعتقاد پائی جائے گی اُسی قدر اس کے لئے سلامتیٔ صدر (سینہ کی سلامتی) اور اصلاحِ قلب پائی جائے گی۔

دل کی تخلیق کا مقصد ہی یہی ہے کہ یہ اپنے پیدا کرنے والے کو پہنچانے اور اس کی شایان شان اس سے محبت کرے، اور اس کی توحید ویکتائی کا اقرار ویقین کرے، اور اس بات کو بھی عملی تطبیق دے کہ اللہ ہی دنیا کی ہر شے سے بڑھ کر اس کو محبوب ہے، اور دنیا کی ہر چیز سے بڑھ کر وہی ہستی کامل ترین امید اور نہایت عظیم ہے، تو دل کی بھلائی بس اسی چیز کے حصول میں ہے، اور یہی مقصود ہے جس کی خاطر اس کی تخلیق ہوئی ہے کہ اللہ کی معرفت اور اس کی محبت اور اس کی تعظیم اسے حاصل ہو،

اور اگر یہ چیز اسے حاصل نہیں ہوتی تو پھر اس کا فاسد ہونا یقینی ہے، کیونکہ ان مذکورہ چیزوں کے بغیر دلوں کی اصلاح ممکن نہیں ہے۔

# دوسری آفت

## بدعت اور سنت کی مخالفت:

اور یہ بدعتیں اپنے کرنے والوں کو اللہ سبحانہ وتعالیٰ سے دوری کے سوا اور کچھ نہیں دیتی ہیں، یہ دلوں کو فاسد کر دیتی ہیں اور اسے نفع پہنچانے والی اور پاکیزہ بنانے والی چیزوں سے یکسر کاٹ کر رکھ دیتی ہیں، پس آپ جان لیجئے کہ سب سے بہترین راستہ اور ہدایت محمد ﷺ کا راستہ اور ہدایت ہے اور سب سے بری چیز دین میں نئی چیزوں کا پیدا کرنا ہے، اور ہر نئی چیز بدعت ہے، اور ہر بدعت ضلالت وگمراہی ہے، پس جب بدعتوں سے دل لبریز ہو جاتا ہے تو اسے بے انتہا تاریک اور اس کی سوچ وفکر کو نہایت فاسد وخراب کر دیتی ہیں۔ تو اب اسے سلامتی کہاں سے حاصل ہوگی؟ اسی نقطہ کو مدنظر رکھتے ہوئے اہل بدعت کی صحبت سے کلیۃً بچنے کے لئے سلف صالحین رحمۃ اللہ علیہم نے فرمایا ہے کہ: ''جس نے کسی بدعتی کی مصاحبت اپنائی اللہ تعالیٰ اس میں اندھاپن ڈال دیتا ہے''، ہم اس سے اللہ کی پناہ چاہتے ہیں۔

شاعر کہتا ہے:

جب تم بیمار نہیں اور کسی بیمار کی صحبت اپنالی

اور تم اس کے ساتھی و ہمدم بن گئے تو پھر تم بھی بیمار ہو گئے۔

بلا شبہ بنی کریم ﷺ نے خیانت اور نفس پرستی جو کہ دلوں کی بیماریوں اور اس کی بڑی تباہ کن وباؤں میں سے ہیں، ان سے دل کو پاکیزہ و صاف ستھرا رکھنے کے جو اسباب بتلائے ہیں ان میں سے مسلمانوں کی جماعت کو ہمیشہ لازم پکڑنا اور کسی بھی بدعت یا گمراہی کے ذریعہ ان سے کبھی بھی الگ نہ ہونا، یا ان سے بغاوت نہ کرنا ہے۔

# تیسری آفت

## اتباعِ شہوات اور معاصی میں واقع ہونا:

پس یہ دونوں چیزیں شہوتیں اور سیّئات انسان کے قلب کو ہلاک و برباد کرنے کے عظیم ترین اسباب میں سے ہیں۔ اللہ تعالیٰ نے شہوتوں کی محبت اور اس کے اتباع کے نتیجہ میں جو اثر مرتب ہوتا ہے اسے بیان کرتے ہوئے ارشاد فرمایا:

**﴿اَفَرَءَ یْتَ مَنِ اتَّخَذَ اِلٰهَهٗ هَوَاهُ وَاَضَلَّهُ اللّٰهُ عَلٰى عِلْمٍ وَّخَتَمَ عَلٰى سَمْعِهٖ وَقَلْبِهٖ وَجَعَلَ عَلٰى بَصَرِهٖ غِشٰوَةً فَمَنْ يَّهْدِيْهِ مِنْ بَعْدِ اللّٰهِ اَفَلَا تَذَكَّرُوْنَ﴾ (الجاثية: ٢٣)**

ترجمہ: کیا آپ نے اسے بھی دیکھا؟ جس نے اپنی خواہشِ نفس کو اپنا معبود بنا رکھا ہے اور باوجود سمجھ بوجھ کے اللہ نے اسے گمراہ کر دیا ہے، اور اس کے کان اور دل پر مہر لگا دی ہے اور اس کی آنکھ پر بھی پردہ ڈال دیا ہے اب ایسے شخص کو اللہ

کے بعد کون ہدایت دے سکتا ہے۔کیا اب بھی تم نصیحت نہیں پکڑتے۔

اب تم ذرا غور وفکر کرو! کہ شہوتوں کی پیروی دل پر مہر لگنے کا سبب کیسے بن گئی، پھر تم نظر ڈالو اور سوچو اور غور وفکر کرو اور گہرائی میں ذرا اُتر کر تدبر سے کام لو کہ کس طرح سے دل پر لگی یہ مہر اور اس کے پردہ کا اثر جسم کے تمام حصوں تک سرایت کر گیا۔ رب ذوالجلال نے سچ فرمایا:

﴿ وَجَعَلَ عَلٰى بَصَرِهٖ غِشٰوَةً فَمَنْ يَّهْدِيْهِ مِنْ بَعْدِ اللّٰهِ اَفَلاَ تَذَكَّرُونَ﴾ (الجاثية:٢٣)

ترجمہ: اور اللہ نے اس کی آنکھ پر پردہ ڈال دیا ہے اب ایسے شخص کو اللہ کے بعد کون ہدایت دے سکتا ہے، کیا اب بھی تم نصیحت نہیں پکڑتے؟

پس اے وہ شخص جو اپنے دل کی سلامتی چاہتا ہے تو ان فتنوں سے بچ اور دل کو شہوت کے مرض سے بچا، کیونکہ یہ مرض ہلاکتوں اور تباہیوں کے گڑھے میں گرانے والا ہے اللہ جلّ وعلا کا فرمان ہے:

﴿كَلَّا بَلْ رَانَ عَلٰى قُلُوبِهِمْ مَا كَانُوا يَكْسِبُونَ﴾ (المطففين: ١٤)

ترجمہ: یوں نہیں بلکہ ان کے دلوں پر ان کے اعمال کی وجہ سے زنگ (چڑھ گیا) ہے۔

پس یہ سارے گناہ دلوں کو اندھا کر دیتے ہیں، اس لئے حتی المقدور ان گناہوں سے بچو، کیونکہ یقینی طور پر یہ برائیاں برے انجام کا پیش خیمہ ہیں۔

شاعر کہتا ہے:

میں گناہوں کو دیکھتا ہوں کہ دلوں کو مردہ بنا دیتے ہیں

اوراس پر ہمیشگی ذلت ورسوائی مسلط کردیتی ہے

اور گناہوں کو چھوڑنا دلوں کے لئے حیات وزندگی ہے

اور گناہوں کی نافرمانی تمہارے نفس کے لئے خیر ہی خیر ہے

امام مسلم رحمہ اللہ نے حذیفہ بن یمان رضی اللہ عنہ سے حدیث روایت کی ہے کہ انہوں نے فرمایا:

**''تُعْرَضُ الْفِتَنُ عَلَى الْقُلُوبِ كَالْحَصِيْرِ عُوداً عُوداً فَأَيُّ قَلْبٍ أُشْرِبَهَا نُكِتَ فِيْهِ نُكْتَةٌ سَودَاءُ وَاَيُّ قَلْبٍ اَنْكَرَهَا نُكِتَ فِيْهِ نُكْتَةٌ بَيْضَآءُ حَتّٰى تَصِيْرَ عَلٰى قَلْبَيْنِ عَلٰى اَبْيَضَ مِثْلِ الصَّفَا فَلاَ تَضُرُّهُ فِتْنَةٌ مَادَامَتِ السَّمٰوٰتُ وَالْاَرْضُ وَالْآخَرُ اَسْوَدُ مُرْبَادًّا كَالْكُوزِ مُجَخِّياً لاَ يَعْرِفُ مَعْرُوفاً وَلاَ يُنْكِرُ مُنْكَراً اِلَّا مَا اُشْرِبَ مِنْ هَوَاهُ''  (مسلم: ۱۴۴)**

ترجمہ: میں نے رسول اللہ ﷺ کوفرماتے ہوئے سنا ہے! فتنے دلوں پر چٹائی کی ایک ایک لکڑی کی مانند پیش ہوتے ہیں، پس جس دل کو یہ فتنہ پلا دیا گیا تو اس میں ایک سیاہ نکتہ پڑ جاتا ہے، اور جس دل نے اس کا انکار کر دیا تو اس میں ایک سفید نکتہ پڑ جاتا ہے، یہاں تک کہ یہ نکتہ دو دلوں پر ہو جاتا ہے ایک بالکل سفید دل پر جیسے کہ سفید چکنا بڑا پتھر، پس اس کو کوئی فتنہ نقصان نہیں پہنچا سکتا جب تک کہ آسمان اور زمین باقی ہیں، اور دوسرا سیاہ دل پر سفید نکتہ اس کوزہ (مٹکا) کی مانند جو اوندھا منہ پڑا ہو، وہ دل کسی بھی نیکی اور بھلائی

کو نہیں پہنچانتا ہے اور نہ ہی کسی منکر اور بُری بات کا وہ انکار ہی کرتا ہے
مگر صرف وہی چیز جو اس کے ہوائے نفس کی اسے پلا دی گئی ہے۔

چنانچہ جملہ برائیاں ہر طرف سے دل کو گھیر لیتی ہیں، اور انسان جب اپنے ہوائے نفس کی پیروی کرتا ہے اور گناہوں کا ارتکاب کرتا ہے تو اس کے اندر ہر گناہ کے بدلے جسے وہ کر گزرتا ہے ایک سیاہی وظلمت داخل ہو جاتی ہے، اور جب گناہوں پر پے در پے اصرار کیا اور ان سے توبہ نہیں کی تو اس دل پر ظلمات اور تاریکیوں کی یکے بعد دیگرتہ جمع ہو جاتی ہے اور وہ فزوں تر ہو جاتی ہے تو اس طریقہ سے اس کی حیرت وگھبراہٹ بھی بڑھ جاتی ہے، اور اس کی شقاوت وبدبختی زور پکڑ لیتی ہے یہاں تک کہ وہ پھر ہلاکتوں اور تباہیوں کا شکار ہو جاتا ہے۔ اس حال میں کہ اسے پتہ بھی نہیں ہوتا ہے، اور ظلمتِ قلب قوی ہو جاتی ہے یہاں تک کہ مرتکب گناہ کے چہرہ پر اس کا اثر نمایاں ہو جاتا ہے اور اسے سیاہ بنا دیتا ہے جسے ہر فرد بشر اپنی آنکھوں سے دیکھ سکتا ہے، ابن عباس رضی اللہ عنہما نے فرمایا ہے:

**’’اِنَّ لِلْحَسَنَةِ لَنُوراً فِی الْقَلْبِ ،وَضِيَاءً فِی الْوَجْهِ وَقُوَّةً فِی الْبَدنِ وَسَعَةً فِی الرِّزْقِ ،وَمُحَبَّةً فِی قُلُوبِ الْخَلْقِ، وَاِنَّ لِلسَّيِّئَةِ لَظُلْمَةً فِی الْقَلبِ ،وَسَوَاداً فِی الْوَجْهِ ،وَوَهْناً فِی الْبَدنِ ، وَبُغْضاً فِی قُلُوبِ الْخَلْقِ‘‘.**

ترجمہ: بیشک نیکی کے لئے البتہ ضرور نور ہوتا ہے قلب میں اور روشنی ہوتی ہے چہرہ میں اور قوت ہوتی ہے بدن میں اور وسعت ہوتی ہے رزق میں اور محبت

